آیت نمبر 90

آیات نمبر 90 تا 93 میں ان صحرا نشینوں کو سخت انتباہ جو جھوٹے بہانے بنا کر غزوہ تبوک میں جہاد پر نہیں گئے۔ کمزوروں، بیماروں اور سامان سفر نہ رکھنے والوں کو جہاد سے رخصت۔

وَ جَآءَ الْمُعَذِّرُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ لِیُؤْذَنَ لَهُمْ وَ قَعَدَ الَّذِیْنَ كَذَبُوا اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ ؕ اور صحرا نشینوں میں سے بھی کچھ لوگ عذر کرتے ہوئے آپ کے پاس آئے کہ ان کو بھی جہاد سے رخصت دی جائے اور جن لوگوں نے اللہ اور اس کے رسول سے اپنے دعویٰ ایمان میں جھوٹ بولا تھا وہ اپنے گھر ہی میں بیٹھے رہے سَیُصِیْبُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ عنقریب ان میں سے وہ لوگ جنھوں نے کفر کا راستہ اختیار کیا، انہیں دردناک عذاب پہنچے گا ﴿۹۰﴾ لَیْسَ عَلَى الضُّعَفَآءِ وَ لَا عَلَى الْمَرْضٰى وَ لَا عَلَى الَّذِیْنَ لَا یَجِدُوْنَ مَا یُنْفِقُوْنَ حَرَجٌ اِذَا نَصَحُوْا لِلّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ؕ لیکن نہ تو ضعیفوں پر جہاد سے رہ جانے میں کچھ گناہ ہے اور نہ بیماروں پر نہ ان لوگوں پر جن کے پاس جہاد کے لئے خرچ موجود نہ ہو بشرطیکہ یہ سب لوگ اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ مخلص ہوں مَا عَلَى الْمُحْسِنِیْنَ مِنْ سَبِیْلٍ ؕ ایسے نیک لوگوں پر کسی طرح کے الزام کی کوئی گنجائش نہیں ہے وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ اور اللہ بہت بخشنے والا اور ہر وقت رحم کرنے والا ہے ﴿۹۱﴾ وَّ لَا عَلَى الَّذِیْنَ اِذَا مَاۤ اَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَاۤ اَجِدُ مَاۤ اَحْمِلُكُمْ عَلَیْهِ ۪ اور نہ ان لوگوں پر کوئی گناہ اور الزام ہے جو آپ کی خدمت میں اس لئے حاضر ہوئے کہ آپ ان کو جہاد پر جانے کے لئے کوئی سواری عطا کر دیں

تو آپ نے فرمایا کہ میں اپنے پاس کوئی زائد سواری نہیں پاتا کہ جس پر تمہیں سوار کر سکوں تَوَلَّوْا وَّ اَعْيُنُهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا اَلَّا يَجِدُوْا مَا يُنْفِقُوْنَ تو وہ لوگ یہ سن کر واپس چلے گئے اور ان کی حالت یہ تھی کہ ان کی آنکھوں سے اس غم میں آنسو جاری تھے کہ ان کے پاس خرچ کرنے کے لئے کچھ موجود نہیں ﴿٩٢﴾ اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ يَسْتَاْذِنُوْنَكَ وَ هُمْ اَغْنِيَآءُ ۚ بس الزام تو صرف ان لوگوں پر ہے جو مالدار ہونے کے باوجود آپ سے جہاد کے لئے رخصت طلب کرتے ہیں رَضُوْا بِاَنْ يَّكُوْنُوْا مَعَ الْخَوَالِفِ ۙ وَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ انہوں نے گھروں میں بیٹھ رہنے والے معذوروں اور عورتوں کے ساتھ رہ جانا پسند کیا، اللہ نے ان کے دلوں پر مہر کر دی ہے اسلئے اب یہ کچھ نہیں جانتے کہ ان کے اس عمل کا کیا انجام ہو گا ﴿٩٣﴾